

***Daar-e Arqam:*** This place is situated inside the Mount Safaa, where 1400 years ago was the residence of Zaid bin Arqam رضی اللہ عنہ, where secret consultations regarding calling towards Allah and preaching Islam used to be carried out between The Holy Prophet ﷺ and the the Companions رضی اللہ عنہم before the conquest of Makkah Mukarramah.

دارارقم: یہ جگہ صفا پہاڑی میں واقع ہے جہاں **1400** سال قبل زید بن ارقم رضی اللہ عنہ کا گھر مبارک تھا جہاں فتح مکہ سے قبل دعوت و تبلیغ سے متعلق حضور ﷺ اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے خفیہ مشورے ہوا کرتے تھے۔

دارارقم: صورة تحكى قصة مكان مكث فيه زيد ابن ارقم قبل اربعة عشر قرنا وكانت الدار تدار للمشاورات السرية بين الصحابة و النبى ﷺ و اصحابه تجاه الدعوة و التبليغ.





The view of the valley of Haleemah Sa'diyah, where The Holy Prophet ﷺ used to tend flocks during his childhood.

صورة تكشف منظر المرعى في وادى حليمة السعدية حيث كان النبى ﷺ يرعى الغنم فى الصغر.

وادی حلیمہ سعدیہ کا منظر جہاں حضور بچپن میں بکریاں چرایا کرتے تھے۔

The Interior view of the house of Haleemah Sa'diyah

المنظر الداخلى لبيت حليمة المرضعة. / دائی حلیمہ کے گھر کا اندورنی منظر۔

Ancient traces of the house of Haleemah Sa'diyah

الآثار القديمة لدار حليمة المرضعة. / دائی حلیمہ کے گھر کے قدیم آثار

The path which leads to the settlement of Mother Halimah. Picture received with thanks from Maulana Abdul Maalik Sahib (May Allah bestow him long life).



A tiny settlement named "Al-Shuhta" near the Valley Halimah.






The remains of a mosque in Valley Halimah Sadiah.




The goats grazing in Valley Halimah Sadiah.





"Bait-e-Halimah" inscribed on a rock which is written to signify Hazrat Halimah's house.

چٹان پر لکھا ہوا ''بیت حلیمہ''، جو حضرت حلیمہ کے گھر کی نشاندہی کیلئے لکھا گیا ہے۔

The interior view of the house of Hazrat Halimah Sadiah.

حضرت حلیمہ سعدیہ کے گھر کا اندرونی منظر



ويقال لهذا المكان خيف بنى كنانة و الابطح ويسمى اليوم معابدة و فى نفس المكان خططت قريش عن اخراج بنى هاشم و حصرهم فى شعب ابى طالب و قد نزل به النبى ﷺ عند فتح مكة اظهارا لقوة الاسلام.

اس جگہ خیف بنی کنانہ اور الابطح بھی کہتے ہیں آج کل اس کا نام معابدہ ہے اس جگہ قریش نے بنو ہاشم کو مکہ سے نکالنے اور شعب ابی طالب میں محصور کرنے کے منصوبے بنائے تھے اسلام کی قوت کے ظاہر کرنے کیلئے فتح مکہ کے موقع پر آپ ﷺ اسی جگہ اترے تھے۔

This place is also called *Kheef Bani Kanaanah* and *al-Abtah*, and now-a-days its name is *Mu'aahadah*.At this place had the Quraish made their evil plan of driving out Banu Haashim (tribe to which The Holy Prophet ﷺ belonged) from Makkah Mukarramah and besieging them in the valley (*She'b*) of *Abi Taalib*. On the occasion of conquest of Makkah Mukarramah, The Holy Prophet ﷺ had stepped down at this very place with the object of expressing the power of Islam.

The site of *Shaqq-e Sadr* splitting open of the chest where angels washed the chest of The Holy Prophet ﷺ with water of the paradise.

عين زبيده القديم : بنتها زبيدة قبل اثنا عشر مأة سنة، وهذا النهر ممتد الى نواحى مكة.

مقام شق صدر جہاں حضور اکرم ﷺ کے سینہ مبارک کو فرشتوں نے جنت کے پانی سے دھویا۔

(ابوسفیان کا وہ گھر جسے آپ ﷺ نے امن کا مقام قرار دیا) زیرِ نظر تصویر مسجد حرام کے قریب موجود مسجد ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی ہے۔ یہ مسجد اس جگہ پر تعمیر ہوئی ہے جہاں ابوسفیان کا گھر تھا اور حضور ﷺ نے فتح مکہ کے موقع پر اعلان کیا تھا کہ جو شخص ابوسفیان کے گھر میں داخل ہوگا وہ امان پا جائے۔

The house of Abu Sufiyaan رضی اللہ عنہ which The Holy Prophet ﷺ declared the place of peace: The picture seen here is of *Masjid* Abu Sufiyaan which is built at the place of residence of Abu Sufiyaan رضی اللہ عنہ. The Holy Prophet ﷺ announced on the occasion of conquest of Makkah Mukarramah that whoever enters the house of Abu Sufiyaan will be granted safety.

دار ابی سفیان التی وصفها النبی ﷺ المامن لمن دخل فيهايوم فتح مكة، هذه صورة لمسجد ابی سفیان بقرب المسجد الحرام وقد بنی هذا المسجد حيث كان فيه بيت ابی سفیان رضی اللہ عنہ وكان اعلن النبی ﷺ عند فتح مكة انه من يدخل بيت ابی سفيان فيجد الامان.






The picture seen here is of a road of Makkah Mukarramah which goes from the house of Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ to the cave of *(S)aur*. Through this very path would Hazrat Asmaa رضی اللہ عنہا fetch food for The Holy Prophet ﷺ and Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ to the cave of *(S)aur*.

هذه الصورة لشارع مكة ذات النطاقين، وهذا الشارع ممتد من بيت ابی بكر رضی الله عنه الی مغارة الثور و كذالک كانت اسماء رضی الله عنها تستخدم هذا الشارع لاحضار الطعام الی النبی صلی الله عليه وسلم و ابی بكر رضی الله عنه فی غارثور عند الهجرة.



زیرِ نظر تصویر مکہ کی سڑک ذات النطاقین کی ہے یہ سڑک حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر سے غارِ ثور کی طرف جاتی ہے
اسی راستہ سے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا آپ ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے لئے غارِ ثور میں کھانا لے کر جاتی تھیں۔





The valley of residence of the Jinns in the surroundings of Makkah Mukarramah, the wonderful events of where are a part of history.

سکنی الجنات فی نواحی مکة و قصصها العجیبة مکتوبة فی کتب التاریخ.

مکہ مکرمہ کے اطراف میں موجود جنات کی رہائش والی وادی۔جہاں کے عجیب وغریب واقعات تاریخ کا حصہ ہیں۔

**The visiting of The Holy Prophet ﷺ to a hermit in *'Ukkaaz* for treatment of eye-sight:** *'Allaamah* Halabi رحمۃ اللہ علیہ writes that when The Holy Prophet ﷺ was seven years of age, he developed the complaint of inflammation of eyes. Treatment in Makkah Mukarramah proved to be in vain, so 'Abdul Muttalib (The Holy Prophet's ﷺ grandfather), on the recommendation of the doctor, took him to a hermit of '*Ukkaaz*. When the hermit saw him ﷺ, he remarked that he is the prophet of this *Ummah*, and advised 'Abdul Muttalib to take him away and safeguard him well.




ذهاب النبي ﷺ الى الراهب لمعالجة العين بسوق عكاظ، ولما كان عمر النبي ﷺ سبع سنوات فاشتكى مرض العين وتورمت عيناه وقام بالعلاج في مكة و لم يشف/ يفق واشار الطبيب بان يذهب به الى راهب بسوق عكاظ فلما راه الراهب وقال لعبد المطلب اذهب به و احفظه فانه نبي هذه الامة.

سوق عکاظ میں آپ ﷺ کا ایک راہب کے پاس آنکھوں کے علاج کے لیے جانا: علامہ حلبی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ کی عمر مبارک سات سال تھی کہ آپ ﷺ کی آنکھ مبارک میں آشوب چشم کی شکایت ہوگئی مکہ میں علاج کرایا مگر فائدہ نہ ہوا تو عبدالمطلب، طبیب کے مشورہ پر آپ ﷺ کو عکاظ کے ایک راہب کے پاس لے گئے راہب نے حضور ﷺ کو دیکھ کر عبدالمطلب سے کہا کہ اس کو لے جاؤ یہ اس امت کا نبی ہے اور اس کی حفاظت کرو۔

***Sauq-e 'Ukkaaz*** - The market named 'Ukkaaz: The site where a market used to be set up in Makkah Mukarramah and where The Holy Prophet ﷺ used to go for preaching.

سوق عكاظ: ههنا كان يقام السوق وكان النبي ﷺ يختلف اليه ليدعو المتفرجين الى الصراط المستقيم.

سوق عکاظ: وہ جگہ جہاں مکہ میں بازار لگا کرتا تھا اور آپ ﷺ وہاں تبلیغ کیلئے جایا کرتے تھے۔



This is the auspicious cave where The Holy Prophet ﷺ used to keep on worshipping for many days and Hazrat Khadeejah رضی اللہ عنہا would fetch food for him. This is the very cave in which the first revelation of The Quran descended. In this very cave did The Holy Prophet ﷺ see the archangel Jibraeel علیہ السلام in its actual form. During his return from *Taaif,* The Holy Prophet ﷺ had taken rest in this very cave.

## The historical mountains of Makkah Mukarrama

## 9 مکۃ المکرّمہ کے تاریخی پہاڑ

The picture under view is of Jabal-e-Noor (Mountain of Light) present in Makkah Mukarrama. In this mountain is that cave in which the first Quranic Ayats were revealed on the Holy Prophet(PBUH).

زیر نظر تصویر مکۃ المکرّمہ میں موجود جبل نور کی ہے، اسی پہاڑ میں وہ غار ہے جس میں حضور نبی کریم ﷺ پر سب سے پہلی قرآنی آیات اتری تھیں۔



یہ وہ مبارک غار ہے جہاں حضور ﷺ کئی دن تک عبادت کرتے رہتے تھے اور حضرت خدیجہ آپ ﷺ کے لئے کھانا لاتی تھیں۔
• یہی وہ غار ہے جس پر قرآن کی پہلی آیت اور وحی نازل ہوئی۔ • اسی غار میں حضور ﷺ نے جبرئیل علیہ السلام کو اصلی حالت میں دیکھا۔ • سفر طائف سے واپسی پر آپ ﷺ نے اسی غار میں قیام فرمایا تھا۔

The path leading to the cave of *Hira*

الطريق المؤدى الى غار حراء / غار حراء میں جانے کا راستہ

وهذا نفس الغار المباركة التي يعبد فيها النبي ﷺ اياما كثيرة و كانت خديجة رضي الله عنها تقو باحضار الطعام اليه وهو المكان الذى نزل فيه الوحى لاول مرة على النبى ﷺ و شاهد النبى ﷺ جبريل فى الهيئة الحقيقية واوى اليه النبى ﷺ عند العودة من سفر الطائف.

# The aerial view of Cave Hira غارحرا کا فضائی منظر



The throng of visitants entering cave Hira on Jabal-e-Noor (Mountain of Light). جبل نور پر غارحرا میں جانے والے زائرین کا جھرمٹ




The photograph of Makkah Tower Hotel adjoining Masjid-e-Haraam and Jabal-e-Noor (Cave Hira).

جبل نور (غار حرا) سے مسجد حرام سے متصل مکہ ٹاور ہوٹل کی کھینچی گئی تصویر




The cave of *Hira* / غار حراء / غارحراء

**The cave of *Hira*** where the first revelation was conferred upon The Holy Prophet ﷺ. It is situated at a distance of 4 kilometers from *Masjid-e Haraam*.

غار حراء حيث نزل على النبى ﷺ الوحى الاول و تقع هذه المغارة بمسافة ٤ كيلو مترا من المسجد الحرام.

غار حراء جہاں خاتم النبیین ﷺ پر پہلی وحی نازل ہوئی۔ یہ غار مسجد حرام سے 4 کلومیٹر کے فاصلہ پر واقع ہے۔




The Cave of *(S)aur* / غارثور / غارثور

غارِ ثور: جہاں ہجرت کے وقت ہادیٔ عالم ﷺ نے اپنے جانثار ساتھی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ساتھ 3 دن قیام فرمایا۔ جبل ثور کی چوٹی کے قریب ہی یہ غار واقع ہے۔ اس کا رقبہ مربع ہے۔ دہانہ بہت تنگ ہونے کی وجہ سے ایک آدمی بڑی مشکل سے اندر جاسکتا ہے۔ غار کی وسعت بہت تھوڑی ہے، اندرونی بلندی پانچ چھ فٹ ہے اور سات آٹھ آدمی بیٹھ سکتے ہیں۔ یہی وہ جگہ ہے جہاں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو سانپ نے ڈس لیا تھا۔ یہی وہ پہاڑ ہے جس پر چڑھتے وقت آدھے راستے میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے محبوب خدا ﷺ کو اپنے کندھے پر بٹھالیا تھا۔

غار ثور: هو الغار الذى اوى اليه النبى ﷺ و ابوبكر وهمافى طريقهما الى المدينة فى رحلة الهجرة البنوية واقامافيه ثلاثة ايام . يقع هذا الغارعلى مقربة من غارثور و مساحتها مربع، وقد يدخل انسان واحد بصعوبة لضيق مدخله، وهى غير واسعة و علو الداخلى خمسة او ستة اقدام ويمكن ان يجلس سبعة او ثمانية اشخاص وهو نفس المكان الذى لدغ فيه الحية ابابكر رضی اللہ عنہ وهو نفس الجبل الذى اجلس فيه ابوبكر الصديق رضی اللہ عنہ النبى ﷺ على كتفه عند صعوده.

**The Cave of *(S)aur***, where The Guide of the World ﷺ had taken rest for three days with his life-sacrificing devoted companion Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ. Near the peak of the Mountain *(S)aur* exists this cave. Its mouth is quite small from which even one person can enter at a time with difficulty. Its capacity is limited. Internal height is 5 to 6 feet, and 7 to 8 persons can sit inside. This very is the place wher a snake had stung Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ. This very is the mountain during climbing which Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ had lifted The Holy Prophet ﷺ on his shoulders.



***Jabl-e Abu Qais*:** The first mountain of the world that was nailed as a peg in the Earth's surface to to hold it back as it shook due to floating on the surface of ocean- water.

جبل ابی قبیس : اول جبل وضع علی الارض کمسمار یقیھا من الاھتزاز.

جبلِ ابوقبیس: دنیا کا سب سے پہلا پہاڑ جو پانی پر زمین کے کانپنے کے وقت بطور کیل کے گاڑا گیا تھا۔ یہی وہ پہاڑ ہے جس پر کھڑے ہو کر آقا ﷺ نے قبیلہ قریش کو جمع کر کے اسلام کی دعوت دی تھی۔

The picture seen here is of a mountain named *Jabl-e Ka'bah* the stone of which is used in the construction of *Khaana-e Ka'bah*.

صورة تکشف منظر جبل الکعبة الذی استخدمت احجارھا فی بناء الکعبة.

زیرِ نظر تصویر جبل کعبہ نامی پہاڑ کی ہے جس کے پتھر خانہ کعبہ کی تعمیر میں استعمال ہوئے۔

# The historical graveyards of Makkah

# 10 مکّہ کے تاریخی قبرستان

The historical cemetery of "Jannat-ul-Mualla" in which hundreds of Companions are resting in eternal peace.

جنت المعلی کا تاریخی قبرستان جس میں کئی سو صحابہ رضی اللہ عنہم دفن ہیں

The bridge constructed over Jannat-ul-Mualla.

جنۃ المعلی کے اوپر موجود پل



**جنت المعلیٰ:**۔ مکہ مکرمہ کا مشہور اور تاریخی قبرستان ''جنت المعلیٰ'' کہلاتا ہے، یہ اب مکہ کی آبادی میں گھرا ہوا ہے، یہاں نبی کریم ﷺ کے خاندانی اجداد، حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا، صاحبزادے قاسم، طاہر اور طیب کی آخری آرام گاہیں ہیں۔ بہت سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین بھی یہیں آسودہ خواب ہیں جن میں سیّدہ اسمأ بنت ابی بکر رضی اللہ عنہا، حضرت عبدالرحمٰن بن ابی بکر رضی اللہ عنہم، حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ، حضرت فضیل بن عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بھی مدفون ہیں، قبرستان کو دو حصوں میں تقسیم کر کے درمیان سے سڑک نکالی گئی ہے یہی سڑک آگے کی طرف منیٰ کو چلی جاتی ہے۔



***Jannat-ul-Mualla:*** The renowned and historical graveyard of Makkah Mukarrama is known as "Jannat-ul-Mualla". This is now surrounded by the population of Makkah. Here are the last resting abodas of the ancestors of the Holy Prophet (PBUH), Hazrat Khadijah, Holy Prophet's sons Qasim, Tahir and Tayyab. Several Companions, too, are resting here in peace, among whom the famous ones are Syeda Asma binte Abi Bakr, Hazrat Abdur Rehman bin Abi Bakr, Hazrat Abdullah bin Zubair, Hazrat Fazeel bin Abbas and Hazrat Abdullah bin Umar. A road has been laid down by dividing the cemetery into two portions. This road leads to Mina.




The entrance to Jannat-ul-Mualla where the Holy Prophet's grandfather, Abdul Muttalib and paternal uncle, Abu Talib are lying in eternal peace.

جنۃ المعلی کا داخلی دروازہ جہاں حضور اکرم ﷺ کے دادا عبد المطلب اور چاچا ابو طالب مدفون ہیں۔

The room present inside Jannat-ul-Mualla in which the Holy Prophet's wife, Hazrat Khadijah's grave lies.

جنۃ المعلی میں موجود وہ کمرہ جس میں حضور ﷺ کی زوجہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی قبر ہے۔




The dome built on the blessed grave of Hazrat Khadeejah رضی اللہ عنہا which was demolished in the year 1925 A.D

صورة قبة تعلو ضريح خديجة رضى الله عنها و قد هدمت عام ١٩٢٥ء

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی قبر مبارک پر بنا ہوا قبہ جو 1925 میں گرادیا گیا تھا۔

Grave Hazrat Khadeejah رضی اللہ عنہا

روضہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا

المثوى الاخير لسيدة خديجة ام المئومنين رضى الله عنها

جنت المعلیٰ میں موجود حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی قبر مبارک

The sacred grave of Hazrat Asmaa رضی اللہ عنہا, the daughter of Hazrat Abu Bakr رضی اللہ عنہ, in *Jannat-ul Mu'allaa*

جنت المعلیٰ کی 100 سال پرانی تصویر جب قبروں پر مزارات بنے ہوئے تھے مگر بدعت اور شرک پرستی کے بڑھنے پران مزارات کو سنت رسول ﷺ کے مطابق ڈھادیا گیا۔



A century-old picture of Jannat-ul Mu'allaa, when shrines were built on graves, but due to emergence of practices tending towards *Shirk* associating partners in the attributes and rights of Allah - and *Bid'aat* undue innovations in religion the shrines were demolished in accordance with the *Sunnah* way of The Holy Prophet ﷺ.

الصورة القديمة لجنة المعلى قبل ١٠٠ سنة آنذاك اتخذت الضرائح على القبور ولكنه لما زادت الفتن و البدعات و الشرك فهدمت طبق السنة النبوية

*Jannat-ul Mu'allaa* is a sacred graveyeard in Makkah Mukarramah where The Holy Prophet's ﷺ grandfather 'Abdul Muttalib, paternal uncle Abu Taalib, wife Hazrat Khadeejah رضي الله عنها, many Companions رضي الله عنهم, and numerous reformers, jurists and scholars of *Hadees* of later era are buried.

مقبرة معلاة: جنة المعلى من مقابر مكة وقد دفن فيها عبد المطلب جد النبى ﷺ و عمه ابو طالب و زوجته خديجة الكبرىٰ رضي الله عنها و كثير من الصحابة رضي الله عنهم و الفقهاء و الصلحاء و المحدثين.

مقبرہ معلاۃ: جنت المعلیٰ مکہ کا قبرستان ہے۔اس میں نبی کریم ﷺ کے دادا عبدالمطلب، چچا ابوطالب، اہلیہ محترمہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور بہت سے صحابہ کرام اور بعد کے صلحاء وفقہاء اور محدثین بھی دفن ہیں۔



Ancient view of *Jannat-ul Mu'allaa* / منظر المعلى في ماضيها

جنت المعلیٰ کا قدیم منظر

The grave of the uncle of The Holy Prophet ﷺ, Abu Taalib

مرقد ابی طالب عم النبی ﷺ / حضور ﷺ کے چچا ابو طالب کی قبر۔

The sacred grave of 'Abdullah bin Zubair رضی اللہ عنہ

مثوی الاخیر لعبد اللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ / عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کی قبر مبارک۔

The enlightened graves of the Reverred Companions رضی اللہ عنہم martyred in the battle of Hunain

اضرحة الصحابة فی مشهد حنين / غزوہ حنین میں واقع شہداء صحابہؓ کی قبریں




Towards the right of Baab-e Fahad across a road is a vacant site called *Maqbara-e Shabeekah*. This is the place where the people of Makkah Mukarramah used to bury alive their new-born daughters during the Dark Pre- Islam Era.

هناك مساحة خالية بجانب اليمين من باب فهد بعد عبور الشارع يقال لها مقبرة الشبيكة وهو المكان الذى كان الكفار يئدون البنات فى زمن الجاهلية

باب فہد سے سیدھے ہاتھ پر سڑک عبور کر کے ایک خالی احاطہ ہے جسے مقبرہ شبیکہ کہا جاتا ہے یہ وہ مقام ہے جہاں جاہلیت میں کفارِ مکہ اپنی بچیوں کو زندہ درگور کر دیا کرتے تھے۔



***Maqaam-e Sarf:*** The picture seen here is of the shrine of Hazrat Maimoonah ﷺ which is situated on Madinah Munawwarah road 20 kilometers north of Makkah Mukarramah. The blessed grave of Hazrat Maimoonah ﷺ (*Maqaam-e Sarf*)

مقام السرف: هذه الصورة لضريح ميمونة رضي الله عنها ويقع ضريحها بمساحة ٢٠ كيلومترامن شمال مكة على شارع المدينة. ضريح ميمونة رضي الله عنها (مقام سرف)

The ancient picture of Hazrat Maimoona's shrine.

حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے مزار کی قدیم تصویر

مقام سرف: زیر نظر تصویر حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے مزار مبارک کی ہے۔
آپ کا مزار مکہ سے 20 کلومیٹر شمال میں مدینہ روڈ پر واقع ہے۔
حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کی قبر مبارک (مقام سرف)

The sacred grave of the mother of The Holy Prophet ﷺ, Hazrat Aaminah, at the location of *Abawaa.* The Holy Prophet used to come to this place often to visit his mother's grave.

صورة لمدينة ابواء تظهر مرقد والدة النبی ﷺ آمنة

ابواء کے مقام پر موجود حضور اکرم ﷺ کی والدہ حضرت آمنہ کی قبر مبارک۔ اس جگہ حضور ﷺ بارہا اپنی والدہ کی قبر کی زیارت کیلئے آتے تھے۔

## Quranic printing press

## 11 قرآن پرنٹنگ پریس




The Quranic printing press located in Makkah Mukarramah.

مکۃ المکرّمہ میں موجود قرآن پرنٹنگ پریس

## حج وعمرہ قدم بقدم (مؤلف: مفتی محمد صاحب دامت برکاتھم)

**حج کے تین فرائض:** ۱۔احرام ۲۔وقوف عرفہ۳۔طوافِ زیارت

**حج کے چھ واجبات:** ۱۔وقوف مزدلفہ ۲۔شیطان کو کنکریاں مارنا ۳۔حج کی قربانی ۴۔حلق یا قصر۵۔صفاومروہ کی سعی ۶۔طوافِ وداع

**حج کی اقسام:** ۱۔افراد (صرف حج) ۲۔تمتع (حج کے مہینوں میں حج وعمرہ دونوں، لیکن الگ الگ احرام میں ۳۔قران (حج وعمرہ دونوں اکھٹے ایک ہی احرام میں)۔

**حج کے مہینے:** شوال، ذی القعدہ، ذی الحجہ کے پہلے دس دن۔

**حج کے ایام:** ۱۔ 8ذی الحجہ (یوم ترویہ) ۲۔ 9ذی الحجہ (یوم عرفہ) ۳۔10، 11، 12ذی الحجہ (ایام نحر / ایام اضحیہ یعنی بقرعید کے تین دن)۔

**بیت اللہ پر پہلی نظر:** جب بیت اللہ پر پہلی نظر پڑے تو راستے سے ایک طرف کھڑے ہوکر تین مرتبہ "اللّٰہ اکبر لا الٰہ الّا اللّٰہ" کہئے اور ہاتھ اٹھا کر خوب دعا مانگئے، یہ قبولیت دعا کا خاص وقت ہے۔

**طواف کی تیاری:** مسجد حرام میں داخل ہوکر پہلے تحیۃ المسجد نہیں پڑھنی چاہیے بلکہ طواف کرنا چاہئے، مسجد حرام کا تحیہ طواف ہی ہے، لہٰذا دعا سے فارغ ہوکر آپ طواف کی تیاری کر لیجئے، وضو نہ ہو تو کر لیجئے اور چادر کو دائیں بغل سے نکال کر بائیں کندھے پر ڈالئے، دایاں کندھا کھلا رہنے دیجئے، یاد رہے کہ طواف کے لئے باوضو ہونا ضروری ہے، وضو کے بغیر طواف صحیح نہ ہوگا۔ واضح رہے کہ اضطباع یعنی دایاں کندھا کھلا رکھنے کا حکم صرف مردوں کے لئے ہے، عورتوں کے لئے نہیں۔ عورتیں مکمل پردے میں رہیں گی۔

**طواف کی نیت:** اب خانہ کعبہ کے سامنے اس طرح کھڑے ہوں کہ پورا حجر اسود آپ کے دائیں طرف رہ جائے، اس کے لئے فرش پر بنی ہوئی سیاہ پٹی سے بھی رہنمائی حاصل کی جاسکتی ہے، چنانچہ پوری پٹی دائیں طرف چھوڑ کر کھڑے ہوں اور بغیر ہاتھ اٹھائے طواف کی نیت کر لیجئے۔ نیت دل کے ارادے کا نام ہے، تاہم زبان سے بھی یہ الفاظ کہہ لیں تو کوئی حرج نہیں۔

"اے اللہ! میں آپ کی رضا کے لئے عمرہ کے طواف کا ارادہ کرتا ہوں آپ میرے لئے اسے آسان فرمائیے اور قبول فرمائیے"



اپنا رخ بیت اللہ کی جانب رکھتے ہوئے دائیں جانب ہوکر حجر اسود کے بالکل بالمقابل سامنے آجائیے اور کانوں تک ہاتھ اٹھا کر یہ پڑھئے:

بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ أَكْبَر. أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ. وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهُ وَرَسُوْلُهُ

(رواہ ابوالقاسم الاصبہانی (الترغیب: ۲/ ۱۲۴)

**اہم ہدایات:** ۱۔کسی مسلمان کو تکلیف پہنچانا حرام ہے اور استلام یعنی حجر اسود کو بوسہ دینا یا ہاتھ لگانا مسنون ہے، اگر ازدحام کی وجہ سے ایذاء مسلم کے بغیر بوسہ دینے کا موقع نہ ہو تو بوسہ دینا جائز نہیں، رسول اللہ ﷺ نے اس سے سختی سے منع فرمایا ہے، ایسے موقع پر دور سے استلام کا اشارہ کر کے ہاتھ چوم لینا کافی ہے، عموماً لوگ اس میں بہت غفلت کرتے ہیں او ثواب کی بجائے الٹا گناہ کماتے ہیں۔ ۲۔حجر اسود، رکن یمانی اور ملتزم پر اکثر خوشبو لگی ہوتی ہے، اس لئے حالت احرام میں ان کو ہاتھ نہ لگائیے ورنہ دم وغیرہ کا خطرہ ہے۔

**طواف کی ابتداء:** استلام یا اشارۂ استلام کے بعد دائیں طرف مڑ کر طواف شروع کر دیجئے، اب حجر اسود آپ کے بائیں طرف ہوگا۔

**تنبیہ:** حجر اسود کے استلام یا اشارہ کے سوا دورانِ طواف خانہ کعبہ کی طرف سینہ یا پشت کرنا جائز نہیں، اس کا خصوصی خیال رکھیں۔

**رمل:** طواف کے کل سات چکر ہوتے ہیں، حجر اسود کے بالمقابل فرش پر بنی ہوئی سیاہ پٹی سے شروع کر کے دوبارہ جب اس پٹی پر پہنچیں گے تو ایک چکر ہوگا۔ جس طواف کے بعد سعی بھی ہو اس کے پہلے تین چکروں میں رمل کیا جاتا ہے، (رمل کا مطلب یہ ہے کہ اکڑ کر شانے ہلاتے ہوئے کر پہلوانوں کی طرح ذرا تیزی سے چلنا) باقی چار چکروں میں حسب معمول عام رفتار سے چلئے۔ اس طواف کے بعد بھی چونکہ سعی ہے اس لئے عمرہ کے اس طواف کے پہلے تین چکروں میں بھی رمل کیجئے، یہ حکم مردوں کے لئے ہے، عورتیں رمل نہ کریں عام رفتار سے چلیں۔

**رکن یمانی:** طواف کرتے ہوئے جب رکن یمانی (بیت اللہ کا وہ کونہ جو حجر اسود کے بالمقابل الٹے ہاتھ کو ہے اور طواف میں حجر اسود سے پہلے آخری نمبر پر یہی کونہ آتا ہے) پر پہنچیں تو اگر دوسروں کو ایذاء پہنچائے بغیر ممکن نہ ہو تو اس پر دونوں ہاتھ یا دایاں ہاتھ لگائیں اور آگے بڑھ جائیں، دونوں ہاتھ یا دایاں لگانے کا موقع نہ ہو تو بایاں ہاتھ نہ لگائیں، نیز رکن یمانی یا ہاتھ کو چومنا ثابت نہیں اس سے اجتناب کریں۔



**استلام یا اشارہ:** ہر چکر کے اختتام پر جب آپ حجر اسود پر پہنچیں تو اپنے آپ کو اور دوسروں کو ایذا میں مبتلا کئے بغیر اگر ممکن ہو تو استلام کیجئے، یعنی حجر اسود کو بوسہ دیجئے، ممکن نہ ہو تو دور ہی سے ہاتھوں کا اشارہ کرکے ہاتھ چوم لیجئے، اس طرح طواف میں کل آٹھ مرتبہ حجر اسود کا استلام یا اشارہ ہوگا۔

**تنبیہ:** ا۔طواف میں کانوں تک ہاتھ صرف شروع میں اٹھائے جاتے ہیں، بعض لوگ ہر چکر کے اختتام پر جب حجر اسود کے سامنے پہنچتے ہیں تو کانوں تک ہاتھ اٹھاتے ہیں یہ جہالت ہے اس سے اجتناب کیجئے۔

**طواف ختم:** لیجئے! آپ نے سات چکر پورے کرکے طواف مکمل کرلیا، اب اضطباع (دایاں کندھا کھلا رکھنا) ختم کردیجئے اور دونوں کندھے ڈھک لیجئے۔

**مقام ابراہیم پر دوگانہ:** اب مقام ابراہیم (وہ پتھر جس پر کھڑے ہوکر سیّدنا ابراہیم علیہ السلام نے بیت اللہ کی تعمیر کی تھی) کے پیچھے، قریب ترین جگہ جہاں اطمینان سے نماز پڑھنا ممکن ہو، دو رکعت واجب طواف ادا کیجئے اور دعا کیجئے۔ اگر رش کی وجہ سے قریب جگہ نہ ملے تو مسجد حرام میں کسی بھی جگہ پڑھ سکتے ہیں، بہر حال اسی مقام پر نماز پڑھنے پر اصرار کرنا اور اپنی نماز اور دوسروں کا طواف خراب کرنا بہت بری بات ہے اس سے اجتناب کیجئے نیز یہ خیال دل میں رکھیئے کہ مکروہ وقت نہ ہو۔



**ملتزم پر جانا:** طواف سے فارغ ہوکر دو رکعت پڑھنے کے بعد یا اس سے پہلے بسہولت ممکن ہو تو ملتزم (بیت اللہ کی دیوار کا وہ حصہ جو حجر اسود اور بیت اللہ کے دروازے کے درمیان ہے) پر آجایئے اور خوب گڑگڑا کر دعا کیجئے۔ یہ قبولیت دعا کا خاص مقام ہے۔

**زم زم پینا:** ملتزم پر دعا کرنے کے بعد زمزم پر آیئے اور بیٹھ کر، بیٹھنے کا ہجوم کی وجہ سے موقع نہ ہو تو کھڑے ہوکر بسم اللہ پڑھ کر تین سانس میں خوب جی بھر کر زمزم پیجئے پینے سے پہلے یہ دعا مانگئے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَرِزْقًا وَّاسِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ كُلِّ دَاءٍ

ترجمہ: ”اے اللہ! میں آپ سے نفع دینے والا علم، کشادہ روزی اور ہر بیماری سے شفا مانگتا ہوں“۔
(رواہ الدار قطنی والحاکم (الترغیب:۲/۱۳۶)

**سعی:** طواف عمرہ کا پہلا عمل تھا جو آپ کرچکے ہیں، اب دوسرا عمل صفا و مروہ کے درمیان سات چکر لگانے کا ہے، جسے سعی کہتے ہیں، اب آپ کو وضو کی ضرورت ہو تو وضو کرلیجئے، سعی باوضو سنت ہے، پھر حجر اسود کے سامنے آیئے اور مذکورہ بالا طریقہ پر استلام یا اشارۂ استلام کیجئے، یہ نواں استلام ہوا، اس کے بعد مسجد حرام کے دروازے ”باب الصفا“ سے باہر نکلئے، یہ مستحب ہے کسی اور دروازے سے بھی نکل سکتے ہیں، نکلتے وقت بایاں قدم باہر رکھئے اور دعا کیجئے:

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ ذُنُوْبِیْ وَافْتَحْ لِیْ أَبْوَابَ فَضْلِكَ (کتاب الدعاء للطبرانی:۱۵۰)

اور صفا کی طرف روانہ ہوجایئے۔

**صفا کی طرف سے سعی کی ابتداء:** صفا پر اتنا چڑھئے کہ بیت اللہ نظر آسکے، اگر ہجوم یا ستونوں کی وجہ سے بیت اللہ نظر نہ آئے تو کوئی حرج نہیں، اب قبلہ رخ کھڑے ہوکر سعی کی یوں نیت کیجئے:

”یا اللہ! میں آپ کی رضا کے لئے صفا و مروہ کے درمیان سعی کا ارادہ کرتا ہوں، اس کو میرے



میرے لئے آسان فرمادیجئے اور قبول فرمائیے"۔

دل سے نیت کرلینا کافی ہے زبان سے بھی کہہ لیں تو کوئی حرج نہیں، پھر حمد وثناء کے بعد خوب دعا کیجئے۔

**مروہ کی طرف روانگی:** دُعا کے بعد صفا سے اتر کر مروہ کی طرف چلئے، جب سبز ستونوں کے قریب پہنچیں تو مرد حضرات اعتدال کے ساتھ دوسری طرف کے سبز ستونوں تک ہلکا ہلکا دوڑیں، خواتین نہ دوڑیں، مرد "میلین اخضرین" (سبز ستونوں) کے درمیان دوڑتے اور خواتین چلتے ہوئے یہ دعا مانگیں:

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَکْرَم

(کتاب الدعاء للطبرانی: ۲۷۱)

یہ دعا یاد نہ ہو تو کوئی بھی دعا مانگتے رہیں، بالکل خاموش رہیں تو بھی جائز ہے۔

**مروہ پہنچ کر:** مروہ پہنچ کر قبلہ رخ ہو کر پھر دعا کیجئے، یہ ایک چکر مکمل ہو گیا، پھر مروہ سے صفا کی طرف چلئے اور میلین اخضرین (سبز ستونوں) کے درمیان مرد ہلکی دوڑ لگائیں، لیکن خواتین معمول کے مطابق چلیں، صفا پر پہنچیں گے تو دوسرا چکر مکمل ہو جائے گا۔



**سعی کا اختتام:** اسی طرح تیسرا چکر مروہ پر، چوتھا چکر صفا پر، پانچواں چکر مروہ پر، چھٹا چکر صفا پر اور ساتواں چکر مروہ پر ختم ہوگا، ہر چکر میں سبز ستونوں کے درمیان مرد ہلکا ہلکا دوڑیں گے اور خواتین معمول کے مطابق چلیں گی، اسی طرح جب بھی صفا یا مروہ پر پہنچیں تو قبلہ رخ کھڑے ہو کر خوب خوب دعا مانگتے رہیں۔

**دوگانہ شکر:** اگر مکروہ وقت نہ ہو تو سعی سے فارغ ہو کر مطاف میں ایسی جگہ جہاں آپ کی نماز یا دوسروں کے طواف میں خلل نہ ہو یا مسجد حرام میں جس جگہ سہولت ہو شکرانہ کے دو نفل ادا کیجئے۔

**حلق یا قصر:** عمرہ کا تیسرا عمل حلق یا قصر ہے، سعی کے بعد مردوں کے لئے بہتر ہے کہ سارے سر کے بال منڈائیں۔ خواتین سارے سر کے بال انگلی کے پورے کی لمبائی سے کچھ زیادہ کتروائیں۔



مردوں کے لئے حلق (بال منڈانا) افضل ہے مگر گنجائش اس کی بھی ہے کہ قصر کریں، یعنی پورے سر کے بال انگلی کے پورے کی لمبائی سے کچھ زیادہ کتروائیں، مگر جو لوگ قینچی لئے وہاں قریب کھڑے رہتے ہیں ان سے چند بال کتروانا حنفی محرم کے لئے ہرگز کافی نہیں، اس سے اجتناب کریں ورنہ دم واجب ہو جائے گا۔

**عمرہ مکمل:** حلق یا قصر کے بعد عمرہ مکمل ہو گیا، احرام کی پابندیاں ختم ہو گئیں، اب غسل کریں، کپڑے پہنیں، خوشبو لگائیں اور گھر کی طرح رہیں، دل وجان سے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں کہ اس نے عمرہ کی سعادت بخشی اور بقیہ ایام کی قدر کریں اور ان کو اپنے رب کی مرضی کے مطابق بسر کرنے کی کوشش کریں۔

**نفلی طواف:** اب آپ 8 ذی الحجہ تک مکہ میں قیام کریں گے، ان دنوں کی قدر کیجئے او بازاروں میں فضول گھومنے اور وقت ضائع کرنے کی بجائے وہاں کی سب سے بڑی عبادت طواف زیادہ سے زیادہ کرنے کی کوشش کیجئے اور ہر طواف کے بعد دو رکعت واجب نماز مقام ابراہیم کے قریب ادا کیجئے، جو وقت طواف سے بچے اس میں نوافل اور ذکر وتلاوت میں مشغول رہیے۔

یہ بات مدِ نظر رکھئے کہ نفلی طواف جو عمرہ کے بغیر کیا جاتا ہے اس میں اضطباع اور رمل نہ ہوگا اور نہ اس کے بعد صفا ومروہ کی سعی ہوگی۔

## 8 ذی الحجہ (حج کا پہلا دن)

**حج کی تیاری:** 8 ذی الحجہ سے پہلی رات کو حج شروع کرنے اور منیٰ جانے کی تیاری مکمل کر لیجئے، سر کے بال سنواریئے، مونچھیں کاٹئے، ناخن کاٹئے، زیر ناف اور بغل کے بال صاف کیجئے۔

**احرام، نفل، نیت اور تلبیہ:** 8 ذی الحجہ کی صبح کو غسل یا وضو کر کے احرام باندھ لیجئے، جس کا طریقہ مردوں اور عورتوں کے لئے عمرہ کے بیان میں گزر چکا۔ مکروہ وقت نہ ہو تو مرد حرم شریف میں آکر سر ڈھک کر دو رکعت نفل ادا کریں، خواتین یہ نفل گھر پر پڑھیں۔

نفل سے فارغ ہو کر اپنا سر کھول دیجئے (ٹوپی وغیرہ اتار دیجئے) اور دل سے نیت کیجئے۔ اگر زبان سے کرنا چاہیں تو کوئی حرج نہیں، درج ذیل الفاظ میں کر سکتے ہیں:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اُرِیْدُ الْحَجَّ فَیَسِّرْہُ لِیْ وَتَقَبَّلْهُ مِنِّیْ (مناسک: ۹۸)

ترجمہ: "اے اللہ! میں حج کی نیت کرتا / کرتی ہوں، اس کو

میرے لئے آسان فرما دیجئے اور قبول فرمائیے۔
اس کے بعد تین مرتبہ تلبیہ کہئے اور دعا کیجئے، اب احرام کی پابندیاں شروع ہو گئیں۔ان کی تفصیل عمرہ کے بیان میں گزر چکی، ان کا خیال رکھیے۔

**منیٰ کو روانگی:** احرام بندھ چکا، اب آپ چار پانچ دن کا ضروری سامان ساتھ لیجئے اور منیٰ روانہ ہو جائیے۔ منیٰ جانے کے لئے معلّم کی طرف سے گاڑیوں کا انتظام بھی ہوتا ہے، مگر عموماً ہجوم زیادہ ہونے کی وجہ سے گاڑیوں پر جانے میں وقت بہت صرف ہوتا ہے اور گاڑیوں پر بیٹھے بیٹھے لوگ تنگ ہو جاتے ہیں، منیٰ مکہ مکرمہ سے تقریباً تین میل کے فاصلے پر ہے، پیدل جانا بھی کچھ مشکل نہیں، اگر ہمت کر سکیں تو بہتر یہی ہے کہ پیدل جائیں۔ راستہ بھر زیادہ سے زیادہ تلبیہ اور ذکر جاری رکھیے۔

**منیٰ میں قیام:** 8 ذی الحجہ کو منیٰ میں آپ کو کوئی خاص کام نہیں کرنا ہے۔ 8 ذی الحجہ کا دن اور اس کے بعد آنے والی رات یہاں گذارنا ہی بس ایک عمل ہے،



نمازوں کے وقت پر نمازیں باجماعت پڑھنے کا اہتمام کیجئے۔ دعائیں کیجئے، حج کے مسائل کی کتابیں سنتے سناتے رہیے، علماء سے سیکھنے کا اہتمام کیجئے اور دوسروں کو بھی اعمالِ خیر کی ترغیب دیجئے۔

9 ذی الحجہ کی فجر سے 13 ذی الحجہ کی عصر تک ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ تکبیر تشریق کہنا واجب ہے، مرد با آواز بلند اور خواتین آہستہ کہنے کا اہتمام کریں۔

## 9 ذی الحجہ (حج کا دوسرا دن)

**عرفات کو روانگی:** 9 ذی الحجہ کو طلوع آفتاب کے بعد عرفات روانہ ہو جائیے، عرفات منیٰ سے تقریباً چھ میل ہے، اللہ تعالیٰ کے بہت سے بندے یہ فاصلہ پیدل طے کرتے ہیں، اگر آپ اس کی ہمت کر سکیں تو بہت بہتر اور اگر ہمت نہ ہو اور اندیشہ ہو کہ تکان کی وجہ سے ذکر و عبادت میں نشاط اور خوشدلی نہ رہے گی تو بہتر ہے کہ سواری پر جائیں۔ راستہ میں تلبیہ اہتمام سے پڑھتے جائیے۔

**عرفات پہنچ کر:**



اگر آپ زوال سے پہلے عرفات پہنچ گئے تو بقدر ضرورت زوال تک آرام کرنے میں کچھ حرج نہیں۔ زوال کے قریب اٹھ کر ممکن ہو تو غسل کیجئے ورنہ وضو کیجئے۔

**وقوفِ عرفات:** زوال ہوتے ہی وقوف شروع کر دیجئے اور غروب آفتاب تک جاری رکھئے، حدود عرفات کا خاص خیال رکھئے، مسجد نمرہ کا کچھ حصہ حدودِ عرفات میں داخل نہیں، ناواقف لوگوں کو بعض اوقات غلط فہمی ہوتی ہے اور وہ اس حصے میں وقوف کرتے ہیں، اگر کوئی شروع سے آخر تک اسی حصے میں رہا تو اس سے حج کا رکن اعظم "وقوف عرفہ" چھوٹ گیا (یعنی حج ناقص رہا) اور اگر غروب سے پہلے حدود عرفات سے باہر نکل آیا تو دم لازم ہوگا۔ وقوف عرفہ کے دوران تلبیہ پڑھنے، توبہ و استغفار، دعا اور ذکر مسنون

"لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ، وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ، لَهُ الْمُلْكُ، وَلَهُ الْحَمْدُ، يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ، وَهُوَ حَيٌّ لَا يَمُوْتُ، وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ"

پڑھنے اور الحاح وزاری میں وقت گزاریئے۔

(کتاب الدعاء للطبرانی: ۸۷۴)

مسئلہ: وقوف کھڑے ہو کر کرنا افضل ہے اور بیٹھ کر بھی جائز ہے"۔

**ظہر و عصر کی نماز:** عرفات کی مسجد نمرہ میں ظہر و عصر کی نماز ظہر کے وقت میں ایک ساتھ باجماعت ادا کی جاتی ہے، مگر بعض اوقات ائمہ حضرات مسافر نہ ہونے کے باوجود قصر کرتے ہیں، یعنی دو دو رکعت پڑھتے ہیں جو حنفیہ کے نزدیک جائز نہیں۔ اس لئے آپ ظہر کی نماز ظہر کے وقت اور عصر کی نماز عصر کے وقت اذان و تکبیر کے ساتھ الگ باجماعت ادا کیجئے۔

**مزدلفہ کو روانگی:** غروب آفتاب کے بعد مغرب کی نماز پڑھے بغیر تلبیہ کہتے ہوئے، اور ذکر کرتے ہوئے مزدلفہ روانہ ہو جائیے۔



**نمازمغرب وعشاء:** مزدلفہ میں مغرب وعشاء کی نماز ملا کر عشاء کے وقت میں ادا کیجئے۔دونوں نمازوں کے لئے صرف ایک اذان اور ایک اقامت کہئے، پہلے مغرب کے فرض باجماعت ادا کیجئے پھر تکبیر تشریق اور تلبیہ پڑھئے اور اس کے بعد فوراً عشاء کے فرض ادا کیجئے، پھر مغرب کی دو سنتیں، پھر عشاء کی دو سنتیں اور وتر پڑھیے،نفل پڑھنے کا اختیار ہے۔

**مسئلہ:** اگر کوئی مزدلفہ پہنچنے سے پہلے راستے ہی میں مغرب کی نماز پڑھ لے تو اس کی نماز نہ ہوگی مزدلفہ پہنچ کر اس کا دوبارہ نماز پڑھنا واجب ہوگا۔

**ذکرودعا:** یہ بڑی مبارک اور فضیلت والی رات ہے، اس میں زیادہ سے زیادہ ذکر وتلاوت،تلبیہ ودعا کا اہتمام کیجئے، ضرورت ہوتو کچھ آرام بھی کر لیجئے۔

## 10ذی الحجہ(حج کا تیسرا دن)

**نماز فجر اور وقوف:** صبح صادق ہونے پر اذان دیکر سنتیں پڑھ کر فجر کی نماز اول وقت میں باجماعت ادا کیجئے اور پھر وقوف کیجئے،یعنی سورج نکلنے کے قریب تک تسبیح و تقدیس، تکبیر وتہلیل،حمد وثناء اور دعاء واستغفار میں مشغول رہئے۔

**کنکریاں:** مستحب یہ ہے کہ جمرۂ عقبہ کی رمی کے لئے چنے کے برابر سات کنکریاں یہیں مزدلفہ سے اٹھا لیجئے۔

**منیٰ کو واپسی:** جب سورج نکلنے کا وقت بالکل قریب آجائے تو منیٰ روانہ ہوجایئے، منیٰ مزدلفہ سے تین میل ہے، صبح کے ٹھنڈے وقت میں یہ راستہ آسانی سے پیدل طے کیا جاسکتا ہے۔شوق ومحبت اور عظمت وہیبت کی کیفیت کے ساتھ تلبیہ پڑھتے جایئے۔

**وادی محسّر:** راستہ میں ایک نشیبی جگہ "وادی محسّر" آئے گی، یہاں ابرہہ کا لشکر ہلاک ہوا تھا، یہاں سے سر جھکائے اور اپنے اوپر خوف ودہشت کی حالت طاری کئے ہوئے تیزی سے نکل جایئے۔



**جمرۂ عقبہ کی رمی:** منیٰ پہنچ کر سب سے پہلے جمرۂ عقبہ کی رمی کیجئے۔آج یعنی 10ذی الحجہ کو صرف اسی ایک ہی جمرہ کی رمی کی جاتی ہے، جو زوال سے پہلے کرنا افضل ہے، سات کنکریاں ہاتھ میں لے کر جایئے۔اور ستون سے کچھ فاصلے پر اس طرح کھڑے ہوجایئے کہ منیٰ آپ کے دائیں جانب اور مکہ مکرمہ آپ کے بائیں جانب ہو۔دائیں ہاتھ کے انگوٹھے اور شہادت کی انگلی سے پکڑ کر ایک ایک کنکری ستون کے نیچے کے حصہ پر مارتے جایئے۔کنکری کا ستون کے گرد قائم احاطے میں گر جانا کافی ہے ستون کو لگنا ضروری نہیں۔کنکری پر "بِسْمِ اللّٰہِ، اللّٰہ أکبر" کہئے اور یاد ہو تو یہ دعا پڑھیے جو حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ اور بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے منقول ہے:

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ حَجًّا مَّبْرُوْرًا وَّذَنْبًا مَّغْفُوْرًا

(کتاب الدعاء للطبرانی:۶۷۶)

**تلبیہ کا اختتام:** تلبیہ جو آپ اب تک برابر پڑھتے رہے، آج جمرۂ عقبہ کی رمی کی ابتداء کرتے ہی اس کا سلسلہ ختم ہوجائے گا، اب تلبیہ بند کر دیجئے اور دوسرے اذکار سے زبان کو تر رکھئے۔رمی سے فارغ ہو کر دعاء کے لئے نہ ٹھہریئے، دعاء کے بغیر اپنے خیمے میں چلے آیئے اور قربانی کی تیاری کیجئے۔

**قربانی:** آپ حج تمتع کر رہے ہیں، تمتع یا قران کرنے والے حاجی پر بطور شکر حج کی قربانی واجب ہے، عید کی قربانی جو ہر صاحب نصاب مقیم پر واجب ہوتی ہے وہ اس کے علاوہ ہے، اگر آپ مسافر نہیں یعنی 8ذی الحجہ سے 15روز قبل مکہ مکرمہ پہنچ گئے تھے اور اس وقت سے یہیں مقیم ہیں اور صاحبِ نصاب ہیں تو اس قربانی کا اہتمام کیجئے، خواہ اپنے وطن میں کرایئے۔حج کی اس قربانی کے لئے بھی تین دن یعنی 10، 11اور 12ذی الحجہ مقرر ہیں۔قربانی 12 ذی الحجہ کے غروب آفتاب تک دن میں رات میں جب چاہیں کریں، گو پہلا دن افضل ہے مگر پہلے دن ہجوم کی وجہ سے کافی دقت پیش آتی ہے، 11ذی الحجہ کو باآسانی قربانی کی جاسکتی ہے۔

اس قربانی میں بھی اختیار ہے کہ چاہیں تو خود منیٰ کے "ذبح خانہ" میں جا کر اپنی پسند کا جانور خرید کر ذبح کریں اور چاہیں تو منیٰ یا مکہ میں اپنے کسی معتمد شخص کے ذریعہ کروائیں۔

بعض لوگ بینک کے ذریعہ یہ قربانی کرواتے ہیں، بینک والوں پر یہ اعتماد مشکل

ہے کہ وہ حلق سے پہلے قربانی ضرور ذبح کردیں گے، جبکہ قربانی حلق سے پہلے کرنا واجب ہے، اگر ترتیب بدل گئی تو دم لازم ہو جاتا ہے، اس لئے حتی الامکان بینک کے ذریعہ قربانی کروانے سے اجتناب کیا جائے۔ اگر بامر مجبوری کروانا ہی پڑے تو حلق سے پہلے اس کی تحقیق کر لی جائے کہ قربانی کا جانور ذبح ہو گیا ہے۔

**حلق یا قصر:** اگر آپ نے قربانی خود منیٰ میں کی ہے یا کسی سے کروائی ہے اور قربانیکا جانور ذبح ہونے کا مکمل یقین ہو چکا ہے تو مرد پورے سر کے بال منڈائیں یا پورے سر کے بال انگلی کے پورے سے کچھ زیادہ مقدار میں کتروائیں، مگر حلق افضل ہے، خواتین پورے سر کے بال مذکور مقدار میں کتروائیں، خواتین چوتھائی سر کے بال اتنی مقدار میں کٹ جانے کا اطمینان کرلیں، بال چوتھائی سے کم کٹے ہوں تو عورت احرام کی پابندیوں سے آزاد نہ ہوگی۔ حلق یا قصر کے بعد بیوی سے ہمبستری کے سوا احرام کی سب پابندیاں ختم ہو جائیں گی۔

**طواف زیارت:** حلق یا قصر سے فارغ ہو کر غسل کرنا چاہیں تو غسل کر کے سلے ہوئے کپڑے پہن کر یا احرام کی چادروں ہی میں پورے ذوق وشوق کے ساتھ مکہ مکرمہ روانہ ہو جائیے اور طوافِ زیارت کیجئے، طواف زیارت "وقوف عرفہ" کے بعد دوسرا اہم رکن ہے۔ اس کا وقت حلق سے فارغ ہونے کے بعد سے 12 ذی الحجہ کے غروب آفتاب تک ہے۔ اگر چہ افضل یہی ہے کہ آج 10 ذی الحجہ ہی کو کر لیا جائے، اگر 10 ذی الحجہ کو تکان اور ہجوم کی وجہ سے مشکل ہو تو 11 یا 12 کو کرنے میں بھی کوئی حرج نہیں۔ طوافِ زیارت کا طریقہ وہی ہے جو عمرہ کے بیان میں تفصیل سے گزر چکا ہے، چونکہ اس طواف کے بعد آپ کو سعی بھی کرنی ہے اس لئے اس میں بھی اضطباع (دایاں کندھا کھلا رکھنا) اور پہلے تین چکروں میں رمل کیجئے۔

**سعی:** طواف اور اس کے متعلقات یعنی دو رکعت نمازِ طواف، ملتزم پر دعا، زمزم پینے اور دعاء مانگنے سے فارغ ہو کر پھر حجر اسود کا استلام یا اشارہ کر کے صفا و مروہ کی سعی کیجئے، سعی کا وہی طریقہ ہے جو عمرہ کی سعی کے بیان میں گزر چکا ہے۔ سعی سے فارغ ہو کر منیٰ واپس آجائیے اور رات منیٰ ہی میں گزاریے۔



## 11 ذی الحجہ (حج کا چوتھا دن)

**جمرات کی رمی:** 11 ذی الحجہ کو زوال کے بعد تینوں جمرات، جمرۂ اولیٰ، جمرۂ وسطیٰ اور جمرۂ عقبہ پر بالترتیب سات سات کنکریاں ماریئے۔ یہ رمی زوال کے بعد غروب آفتاب سے پہلے سنت ہے، مگر ہجوم کی وجہ سے بوڑھوں، بیماروں اور خواتین کو شدید مشقت یا جان جانے کا اندیشہ ہو تو رات میں بھی رمی کر سکتے ہیں، بلکہ جان جانے کے خطرہ سے جوانوں کے لئے بھی تاخیر کرنے میں کوئی کراہت نہیں۔

جمرۂ اولیٰ اور جمرۂ وسطیٰ کی رمی سے فارغ ہو کر آگے بڑھ کر ایک طرف ہو کر قبلہ رو کھڑے ہو کر خوب خوب دعاء مانگئے، اس موقع پر قبولیت دعاء کی خاص امید ہے، مگر جمرۂ عقبہ پر رمی کے بعد دعاء نہیں ہے، دعاء کئے بغیر اپنے مقام پر واپس آجایئے۔

## 12 ذی الحجہ (حج کا پانچواں دن)

**جمرات کی رمی:** زوال کے بعد غروب آفتاب سے پہلے تینوں جمرات پر سات سات کنکریاں ماریے، اس میں وہی تفصیل پیش نظر رکھئے جو اوپر 11 ذی الحجہ کے بیان میں گزری۔

**قیام کا اختیار اور رمی:** 12 ذی الحجہ کی رمی کے بعد آپ کو اختیار ہے، خواہ منیٰ میں قیام کریں یا مکہ مکرمہ واپس آجائیں۔ اگر چہ افضل یہی ہے کہ قیام کریں اور 13 ذی الحجہ کی رمی کر کے مکہ واپس آئیں، لیکن اگر آپ کو 13 ذی الحجہ کی صبح منیٰ ہی میں ہوگئی تو یہ رمی بھی واجب ہو جائے گی۔ زوال کے بعد رمی کر کے واپس آنا ہوگا۔

**طواف وداع:** لیجئے! اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیجئے کہ اس نے آپ کا حج مکمل کرادیا، اب حج کے اعمال میں سے کوئی عمل باقی نہیں رہا، بس اتنا عمل باقی ہے کہ جب آپ مکہ معظمہ سے رخصت ہونے لگیں تو ایک رخصتی طواف کر کے جائیں اسے طوافِ وداع کہتے ہیں اور یہ بیرونی حاجیوں کے لئے واجب ہے، اور اس کا طریقہ عام نفل طواف کی طرح ہے نہ اس میں اضطباع رمل ہے اور نہ اس کے بعد سعی ہے۔ اگر کسی نے طواف زیارت کے بعد کوئی نفل طواف کر لیا اور طواف وداع کئے بغیر ہی وہ مکہ معظمہ سے رخصت ہو گیا تو یہ نفلی طواف ہی طوافِ وداع کے قائم مقام ہو جاتا ہے۔ تاہم بہتر یہی ہے کہ روانگی سے پہلے وداع اور رخصت کی نیت سے مستقل طواف کیا جائے۔

